لازم تھا اس پر بغاوت کا الزام عائد کیا جائے۔ ظالم انگریزوں نے یہ الزام مظلوم بادشاہ پر لگائے ۴۹ انگریز قتل کرائے، وظیفہ خوار ہو کر حکومت سے بغاوت کی فوجیوں کو ورغلایا اس مقدمہ کے لئے لال قلعہ میں ایک بنچ مقرر کی۔ اس فوجی کمیشن کے صدر لفٹنٹ کرنل ڈاس تھے، میجر پامر۔ ریڈمنڈر۔ میجر سائرس۔ کپتان راتھن کپتان سلہ بدیل مترجم مسٹر جیمس۔ وکیل سرکار میجر ایف جے ہیرٹ ڈپٹی جج ایڈوکیٹ جنرل تھے۔ دیوان خاص میں مظلوم بادشاہ کو مثل قیدی کے لایا جاتا۔ ۲۷ جنوری ۱۸۵۸ء سے مقدمہ شروع ہوا۔ مکند لال پیشکار بہادر شاہ چنی لال روزنامچہ نویس حکیم احسن اللہ خاں اور فوجی افسران گواہ کی حیثیت سے پیش ہوئے ہر ایک نے اپنی کرنی میں کسر نہیں رکھی۔ بادشاہ کی طرف سے غلام عباس پیروکار مقدمہ تھے۔ بہادر شاہ نے اپنا بیان تحریری دیا۔ تمام الزام بخت خاں اور مرزا مغل کے سر تھوپا خود انقلابی تحریک سے اپنے دامن کو بچا لے گئے

آخرش عدالت نے یہ فیصلہ دیا کہ انگریز بادشاہ نے قتل کرائے اور ملک میں بغاوت پھیلائی۔ غرضکہ تمام جرائم کے مجرم بادشاہ ہیں ۹ مارچ ۱۸۵۸ء کو رنگون جانے کا فیصلہ صادر ہوا۔ سرجان لارنس کی کوشش سے بہادر شاہ کو جان سے نہیں مارا گیا۔[۱]

بہادر شاہ رنگون بھیج دیئے گئے "نواب تاج محل بیگم نواب زینت محل جواں بخت! ان کے سالے ولایت علی بیگ اور بیوی رنگون گئے[۲] ان پر بھی مقدمہ تھا بری ہوئے اور واپس آگئے" زینت محل جواں بخت وہیں رہے۔ چھ سو روپیہ ماہوار مقرر ہوا۔ بادشاہ نے لینے سے انکار کر دیا۔ چار سال نہایت عسرت سے بسر کئے۔

۷ نومبر ۱۸۶۲ء کو عالم غربت میں بہادر شاہ نے وفات پائی۔ رنگون

---

[۱] دہلی کی جانکنی صفحہ ۹۵ [۲] غالب کا روزنامچہ صفحہ ۳۸

کی سرزمین میں پیوند خاک ہوئے۔

یہ تھی بہادر شاہ کی زندگی اور اُن کی سیاسی حالت اب ان کی شاعری کے متعلق دو کلمہ سُن لیجئے۔

زندگی میں جو ظلم اس غریب بادشاہ پر ہوئے سطور بالا سے ظاہر ہے ستم ظریفی یہ دیکھئے کہ وہ مرنے کے بعد بھی اہلِ قلم کے لطف و کرم کا شکار رہا۔ مولانا آزاد نے آبِ حیات میں لکھا ہے کہ:۔

"بادشاہ کے چار دیوان ہیں پہلی کچھ غزلیں نصیر کی اصلاحی ہیں اور کچھ کاظم حسین بیقرار کی۔ غرض پہلا دیوان نصف سے زیادہ اور باقی تین دیوان سرتاپا حضرت مرحوم ذوق کے ہیں"

ظفر کے کلام کو ذوق کا کلام بتانا ایک بہتانِ عظیم ہے اس پر طرہ یہ ہے مرزا غالب کے سوانح نگار نے رہی سہی متاع مرزا غالب کے حوالے کر دی۔ یہ طویل بحث ہے اس کے متعلق اپنی تالیف "ابوظفر بہادر شاہ" میں کافی بحث کی ہے اس تاریخ میں گنجائش نہیں

ختم شد

# تاریخ اسلام کا مکمل کورس

تاریخ اسلام کا یہ مفید سلسلہ جو تاریخ ملت کے نام سے مشہور ہے اور مقبول عوام و خواص ہو چکا ہے مختلف خصوصیتوں کے لحاظ سے نہایت ہی ممتاز ہے' زبان کی سلاست ترتیب کی دل نشینی اور جامعیت واختصار اس کی ایسی خصوصیتیں ہیں جو آپ کو اس سلسلہ کی دوسری کتابوں میں نہیں ملیں گی خلفاء اور سلاطین کی شخصی زندگی کے سبق آموز واقعات کو اس میں اہتمام کے ساتھ اجاگر کیا گیا ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| جلد اوّل۔ | نبی عربی ۔ | (مولفہ قاضی زین العابدین میرٹھی) | ۸/عہ |
| جلد دوم۔ | خلافت راشدہ | " " " " " | ۸/سے |
| جلد سوم۔ | خلافت بنی اُمیہ | " " " " " | ۸/سے |
| جلد چہارم۔ | خلافت ہسپانیہ | (مولفہ مفتی انتظام اللہ شہابی) | ہ |
| جلد پنجم۔ | خلافت عباسیہ (حصہ اوّل) | " " " " " | ۱۲/سے |
| جلد ششم۔ | خلافت عباسیہ (حصہ دوم) | " " " " " | ۱۲/للعہ |
| جلد ہفتم۔ | تاریخ مصر | " " " " " | ۴/سے |
| جلد ہشتم | خلافت عثمانیہ | " " " " " | ۴/سے |
| جلد نہم ۔ | تاریخ صقلیہ | " " " " " | ۱۲/عہ |
| جلد دہم ۔ | سلاطین ہند (اول) | " " " " " | ۸/سے |
| جلد یازدہم۔ | سلاطین ہند (دوم) | " " " " " | ۸/سے |

# آہنگِ سرمدی

یعنی

## عرفانِ مختوم

### ترجمہ گیتائے منظوم

گیتا فلسفۂ ہنود کی ایک قدیم مستند اور اہم کتاب ہے جس کا مرتبہ اصطلاحی طور پر اگرچہ ویدوں کے بعد ہے لیکن اپنی غیر معمولی اعلیٰ خصوصیتوں کے اعتبار سے اس کو ویدوں کے مقابلہ میں زیادہ اہمیت دیجاتی ہے' دنیا کی متعدد مشہور زبانوں میں اس کا ترجمہ کیا گیا ہے' اکبر بادشاہ کے زمانہ میں علامہ فیضی نے فارسی میں اس کا منظوم ترجمہ کیا تھا جس میں بیان کی تمام خوبیاں بدرجۂ اتم موجود ہیں زیرِ نظر ترجمہ علامہ فیضی کی اسی مثنوی کو سامنے رکھ کر کیا گیا ہے بلکہ فی الحقیقت یہ اُسی کا منظوم اُردو ترجمہ ہے جس میں گیتا کی تمام تعلیمات نہایت ہی دلکش اور اثر انگیز پیرایہ میں بیان کی گئی ہیں۔ ترجمہ کی عمدگی کے لئے ملک کے مشہور شاعر اور ادیب جناب ڈاکٹر مظفر نگری کا نام نامی زبردست ضمانت ہے۔ ایک لطیف و نفیس اور پڑھنے کے لائق کتاب۔

تقطیع $\frac{20\times30}{16}$ کتابت طباعت اعلیٰ - ۲۴ پونڈ کا غذ - پختہ اور عمدہ جلد - سنہری ڈائی سے نام چھپا ہوا - قیمت دو روپے (عہ)

---

مکتبہ برہان اُردو بازار جامع مسجد - دہلی

# تاریخِ ملت

جلد یازدہم

# سلاطینِ ہند

حصہ دوم

تالیف

جناب مفتی انتظام اللہ صاحب شہابی اکبرآبادی

رفیق اعزازی

ندوۃ المصنفین جامع مسجد دہلی